# مدنی عطیات جمع کرنے کے

# 19 مدنی پھول

www.sirat-e-mustaqeem.com



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ط **سگِ عطارؔ محمد شاھد عطاری** عُفی عنہ کی طرف سے **ذِمہ دارانِ دعوتِ اسلامی** کی خدمات میں غزوۂ تبوک کے موقع پر مدنی عطیات کی ترغیب دِلانے والے مالکِ دوجہاں، سرورِ اِنس وجاں، محبوبِ رحماں صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کے نعلینِ مبارکین کے بوسے لیتا ہوا مشکبار سلام!

السّلامُ علیکم و رحمۃُ اللہ وبَرَکا تُہٗ الحمدُ لِلّٰہِ ربِّ العٰلَمِیْنَ عَلٰی کُلِّ حال.

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو!** آپ جانتے ہیں کہ دعوتِ اسلامی کے شعبہ جات مثلاً ملک و بیرونِ ملک 402 **جامعۃ المدینہ** (للبنین وللبنات کم وبیش **26013** طلبہ وطالبات) ﴿ہزاروں اسلامی بھائی اور اسلامی بہنیں درسِ نظامی کررہی ہیں﴾ ملک و بیرونِ ملک 2297 **مدرَسۃ المدینہ** (للبنین وللبنات، جزوقتی، کل وقتی، رہائشی، کم وبیش **114101** مدنی مُنّے اور مدنی مُنّیاں مفت حفظ و ناظرہ کی تعلیم حاصل کررہے ہیں) (جامعہ و مدرسہ کے سالانہ اخراجات 1 ارب روپے سے زائد کے ہیں) **مدنی چینل** (سالانہ کم وبیش 540000000 (چوّن کروڑ روپے) اخراجات ہیں، مدنی چینل بے شمار لوگوں کی اصلاح اور کفار کے قبولِ اسلام کا سبب بن رہا ہے، رمضان المبارک میں روزانہ بعدِ ظہر وبعدِ عشاء اور ہر ہفتے کو **Live مدنی مذاکروں کی مدنی بہاریں** ہوتی ہیں، جن میں لاکھوں عاشقانِ رسول علمِ دین سے مالا مال رنگ برنگے مدنی پھول حاصل کرتے ہیں)، 38 **دارالمدینہ** (9125 طلبہ وطالبات، سالانہ کم وبیش 21 کروڑ روپے ماہانہ اخراجات)، **10 دارالافتاء اہلسنّت، المدینۃ العلمیہ، مجلس مکتوبات وتعویذاتِ عطاریہ** (ماہانہ لاکھوں لاکھ مسلمان اس سے مُستَفِیض ہو رہے ہیں)، **مدنی مراکز** (فیضانِ مدینہ کم وبیش 370) اور دیگر **مساجد** (پاکستان میں کم وبیش 556 مساجد زیرِ تعمیر ہیں) کی مختلف تعمیرات و انتظامی اخراجات، **مدنی تربیت گاہیں، مختلف تربیتی کورسز** (فرض علوم کورس، امامت کورس، مدرس کورس، مدنی تربیتی کورس، مدنی انعامات ومدنی قافلہ کورس، قفلِ مدینہ کورس، فیضانِ اسلام کورس، 12 روزہ مدنی کورس) **ہفتہ وار اجتماعات، بڑی راتیں** (شبِ میلاد، گیارہویں شریف، شبِ معراج، شبِ براءَت، رمضان المبارک کی 27ویں رات)، **مدنی مذاکرہ اجتماعات، اجتماعی اعتکاف** (پورا ماہِ رمضان/آخری عشرہ، پاکستان بھر میں گزشتہ سال پورے ماہِ رمضان کا اعتکاف 109 اور آخری عشرے کا اعتکاف 1555 مقامات پر ہوا، اس سال پاکستان بھر میں پورے ماہِ رمضان کا 126 اور آخری عشرے کا 4000 مقامات پر اعتکاف نیز عالمی مدنی مرکز فیضانِ مدینہ باب المدینہ کراچی میں ہزار ہا معتکفین کے اہداف ہیں)، **اسلامی بہنوں کے اجتماعات** اور دیگر **شعبہ جات** کے مدنی کاموں کیلئے خطیر رقم درکار ہوتی ہے۔

**میٹھے میٹھے اسلامی بھائیو! شعبان المعظم اور رمضان المبارک** میں مدنی عطیات اکٹھا کرنے کا بہترین موقع میسر ہے، لہٰذا آج ہی سے بھرپور کوشش کرکے تبلیغِ قراٰن وسُنّت کی عالمگیر غیرسیاسی تحریک **''دعوتِ اسلامی''** کے مدنی کاموں کیلئے زکوٰۃ، فطرہ، مدنی عطیات، صدقات وخیرات وغیرہ اکٹھا کرنے کی ترکیب بنائیں تاکہ ہمارے مدنی کام جلد پایۂ

تکمیل تک پہنچ سکیں۔ چندہ (مدنی عطیات) موجودہ دَور کی اشد ترین ضرورت ہے، چنانچہ پیارے آقا، دوعالَم کے داتا، محبوبِ کبریا صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کا فرمانِ غیب نشان ہے، **"آخر زمانہ میں دین کا کام بھی دِرہم و دینار سے چلے گا۔"** (المعجم الکبیر، ج ۲۰، ص ۲۷۹، حدیث ۶۶۰، دار احیاء التراث العربی بیروت)

**بعض** اسلامی بھائی مدنی عطیات اکٹھا کرنے میں جھجک محسوس کرتے ہیں، حالانکہ دِین کی سربُلندی کیلئے چندہ اکٹھا کرنا پیارے آقا ومولا، غریبوں کے ملجاء و ماوٰی، سرورِ انبیاء، حبیبِ کبریا صلّی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم کی سُنّت سے ثابت ہے۔ غزوۂ تبوک، مسجدِ نبوی شریف علٰی صاحِبِھا الصّلوٰۃُ وَالسَّلام کی تعمیر، بیرِ رُومہ کی خریداری وغیرہ کے مواقع پر مالکِ خُلد وکوثر، شاہِ بحرو بر صلی اللہ تعالیٰ علیہ واٰلہٖ وسلّم نے راہِ خُدا میں خرچ کرنے کی ترغیب دِلائی۔

**میٹھے اسلامی بھائی! آپ بھی ہمت فرمایئے، جھجک اُڑایئے اور سُنّتوں کے احیاء کیلئے خوب خوب مدَنی عطیات جمع کیجئے۔**

## ''صَدقہ بلاؤں کو ٹالتا ھے'' کے 19 حروف کی نسبت سے مَدَنی عطیات جمع کرنے کے 19 مَدنی پھول

**امیر اہلسنّت** دامت برکاتہم العالیہ **کی طرف سے خصوصی مَدَنی پھول:** جوبھی اسلامی بھائی یا اسلامی بہنیں چندہ اکٹھا کریں، انہیں چندے کے ضروری احکام معلوم ہونا فرض ہے، ہر ایک کی خدمت میں تاکید ہے کہ اگر پڑھ چکے ہیں، تب بھی دعوتِ اسلامی کے اِشاعتی ادارے مکتبۃُ المدینہ کی مطبوعہ 107 صفحات پر مشتمل کتاب، **''چندے کے بارے میں سوال جواب''** کا دوبارہ مطالعہ فرمالیجئے۔

**《1》** نگرانِ کابینات، ہر ہر کابینہ میں، نگرانِ کابینہ ہر ہر ڈویژن میں، نگرانِ ڈویژن مشاورت اپنے ہر شہر وعلاقہ میں (ذِمہ داران وتمام منسلک ومحبینِ دعوتِ اسلامی کا) مدنی مشورہ کرکے مختلف شعبہ جات کا تعارف و مدنی عطیات کی ضرورت پر مدنی پھول پیش کرے۔ اسی طرح نگرانِ شہر/ علاقہ مشاورت اپنے نگرانِ حلقہ مشاورت، ذیلی مشاورت اور دیگر ذِمہ داران کا مدنی مشورہ کرکے مدنی عطیات کا ہدف دے اور اس مکتوب کی روشنی میں تراکیب بنائے۔

**ھــــــــدف** (کم ازکم): فی منسلک اسلامی بھائی -/19000، فی منسلک اسلامی بہن -/12000، فی ذیلی حلقہ -/1,26,000، مدرس جامعۃ المدینہ و مدرسۃ المدینہ :26,000، طالبعلم جامعۃ المدینہ و مدرسۃ المدینہ :6,300، دارالمدینہ (مجلس کا دیا ہوا ہدف پورا کیا جائے)

**《2》** پہلے دوطرح کی فہرستیں بنائی جائیں۔ i) **انفرادی** ii) **اجتماعی**

i) **انــفــرادی فـهـرسـت:** اپنے خاندان کے افراد، رشتہ دار، پڑوسی، دوست احباب اور بیرونِ ملک گئے ہوئے

عزیز واَقربا، متعلقین کی فہرستیں بنائی جائیں۔

(ii) **اجتماعی فہرست:** اجتماعی طور پر نگرانِ شہر/ علاقہ/ حلقہ/ ذیلی حلقہ مشاورت مخیّر حضرات (تاجر، مل مالکان، زمیندار وغیرہ) کی فہرست تیار کریں اور مجلسِ مالیات کے پاس شخصیات ریکارڈ رجسٹر پر اس کا اندراج کیجئے تاکہ ان تمام شخصیات کا ریکارڈ محفوظ کیا جاسکے اور ہر سال رابطہ کرنے میں آسانی رہے۔

﴿3﴾ انفرادی طور پر اوّلاً اپنے گھر سے زکوٰۃ، فطرہ، صدقات وغیرہ کی ترکیب بنائی جائے۔ رشتہ داروں سے بالمشافہ ملاقات کر کے یا مکتوب/ E-Mail/Sms کے ذریعے راہِ خدا میں خرچ کرنے کے فضائل بتا کر یا لکھ کر مدنی عطیات دینے کی ترغیب دِلائیں اور ہاتھوں ہاتھ ترکیب بنائیں۔ ہر اسلامی بھائی کو ذہن دیں کہ وہ ہر ماہ اپنی آمدنی میں سے کچھ نہ کچھ دعوتِ اسلامی کے لیے ہر نیک اور جائز کام میں خرچ کی اجازت کے ساتھ مدنی عطیات جمع کروائے اور جو ماہانہ کچھ نہ کچھ دعوتِ اسلامی کو مدنی عطیات دینے کی نیت کرلیں ان کا نام، پتہ، فون نمبر وغیرہ مجلسِ مالیات کو دے دیجئے تاکہ ان سے ہر ماہ وصولی کی ترکیب کی جا سکے۔

﴿4﴾ اجتماعی طور پر نگرانِ شہر/ علاقہ/ حلقہ/ ذیلی حلقہ مشاورت اپنی اپنی ذمہ داری کے مطابق مدنی عطیات کے ہدف کو پورا کرنے کی ترکیب بنائیں۔ (جو ہدف نگران نے مدنی مشورہ میں طے کیا)

﴿5﴾ کوشش کریں کہ دعوتِ اسلامی والے/ اہلِ محبت اپنے گھر کی پوری زکوٰۃ، فطرہ، عشر، صدقات وغیرہ دعوتِ اسلامی کیلئے جمع کروائیں۔

﴿6﴾ اسلامی بہنوں کے ہفتہ وار اجتماعات میں مدنی عطیات، عشر، زکوٰۃ، صدقات وغیرہ کے صرف اعلان کی ہی ترکیب بنائی جائے اور وہیں علاقائی مشاورت کی ذِمہ دار مدنی عطیات جمع کرے۔

﴿7﴾ اسلامی بہنیں اپنے ہفتہ وار اجتماع میں بینر کی ترکیب بھی بنا سکتی ہیں۔ (بینر کا نمونہ آگے دیا ہوا ہے)

## بینر کا نمونہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ اَمَّابَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْم ط بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم ط

**زکوٰۃ و فطرہ، صَدَقات و خَیرات** وغیرہ

تبلیغِ قراٰن وسُنّت کی عالمگیر غیر سیاسی تحریک، **"دعوتِ اسلامی"** کو دیجئے۔

﴿8﴾ مدنی عطیات کی ترغیب و مدنی عطیات جمع کرنے کی احتیاطوں پر مشتمل تحریری بیان **"فضائلِ صدقات"**، ۱۷

رجب المرجب ۱۴۳۶ھ بمطابق 7 مئی 2015ء کے ہفتہ وار اجتماع میں بیان کے لیے) میل کیا جاچکا ہے، بہارِ شریعت، حصہ 5 میں "**صدقاتِ نفل کا بیان**"، اعلیٰ حضرت، مجدد دین وملت مولانا شاہ امام احمد رضا خان عَلَیْہِ رَحْمَۃُ الرحمٰن کا رسالہ "**راہِ خدا میں خرچ کرنے کا ثواب**" اور مکتبۃ المدینہ کی مطبوعہ کتب ورسائل "**چندے کے بارے میں سوال جواب**"، "**ضیائے صدقات**" "**فیضانِ زکوۃ**" کا مدنی مشوروں پڑھنا، سُننا اور اِجتماعات وشخصیات کے مدنی حلقوں میں بیان کرنا بے حد مفید رہے گا۔ان شآءَ اللہ عَزَّوَجَلَّ

﴿9﴾ **امیرِ** اہلسنّت، بانیٔ دعوتِ اسلامی حضرتِ علّامہ مولانا ابو بلال **محمد الیاس عطّار** قادِری رضوی ضیائی دَامَت بَرَکاتُہُم العالیہ کے بیان "**راہِ خدا میں خرچ کرنے کا ثواب**" اور "**زکوٰۃ کے مسائل**"، نگرانِ شوریٰ کا بیان "**صدقے کا انعام**" اور "**مدنی انقلاب**" وغیرہ کے VCD اجتماعات (آڈیو/ویڈیو) کی ترکیب بنائیے نیز VCD "**مسکین کا صدقہ**" بھی مکتبۃ المدینہ سے جاری ہوچکی ہے۔

﴿10﴾ **اجتماعی اعتکاف** (پورا ماہِ رمضان/آخری عشرہ) میں **معتکفین** اور ان سے ملاقات کے لیے آنے والے اسلامی بھائیوں کو بھی زکوٰۃ، فطرہ، عشر، صدقات وغیرہ جمع کرنے اور کروانے کی ترغیب دِلائیے اور وہاں موجود مجلسِ مالیات کے بستے پر مناسب ہو تو ہاتھوں ہاتھ جمع بھی کروائیے۔

﴿11﴾ شعبان المعظم میں شبِ برأت اور رمضان المبارک میں ستائیسویں شب کے اجتماعِ ذکر ونعت میں چُونکہ کثیر تعداد ہوتی ہے اس میں بھی ترغیب دِلائیے اور جھولی/مکتب کی ترکیب بھی بنائیے۔مگر یاد رہے! جھولی کے ذریعے مدنی عطیات وصول کرنے والے اسلامی بھائی اعلان میں احتیاط فرمائیں کہ اس جھولی میں صرف نافلہ عطیات ڈالیں بہتر یہ ہے کہ واجبہ کیلئے بستہ لگا کر رسید کے ساتھ وصولی کی ترکیب بنائیں۔

﴿12﴾ بالخصوص رمضان المبارک میں ہر نماز اور **نمازِ جُمعہ** میں بھی مسجد کے باہر زکوٰۃ، فطرہ، عشر، خیرات وغیرہ کیلئے بستہ کی ترکیب بنائیے۔(ہدف فی ذیلی حلقہ: 1 بستہ، درس نہ ہوتا ہو پھر بھی بستے کی ترکیب کی جائے) مین بس سٹاپ، سبزی منڈیوں، پٹرول پمپ، ریلوے اسٹیشن، لاری اڈوں، کچہریوں، ڈاک خانوں، مزاراتِ اولیاء، ہسپتالوں، بازاروں، مارکیٹوں میں بھی دُکانوں کے سامنے بستے لگائے جائیں، بستے یکم رمضان تا نمازِ عید لگیں، نمازِ جُمعہ میں باہتمام ترکیب کی جائے، روزانہ کے بستوں کا کم سے کم دورانیہ 2 گھنٹے ہو (یاد رہے! اس سال پاکستان بھر میں کم وبیش 92,000 مدنی عطیات کے بستے لگانے کا ہدف ہے) زکوٰۃ وفطرہ وصدقاتِ واجبہ اور نفلی صدقات کو بہت احتیاط کے ساتھ لازمی طور پر اس طرح رکھئے کہ دونوں مدّات الگ الگ

رہیں، پھر ان کا اندراج بھی الگ الگ کیجئے۔

﴿13﴾ بالخصوص ان شعبہ جات (جامعۃ المدینہ، مدرسۃ المدینہ، دارالمدینہ) کے متعلقہ رکنِ شوریٰ/نگرانِ مجلس، جامعۃ المدینہ، مدرسۃ المدینہ، دارالمدینہ کے طلبہ، مدرسین، ناظمین، مفتشین، کا مدنی مشورہ کر کے مدنی عطیات کا ہدف دیں اور اِس مکتوب کی روشنی میں مدنی عطیات جمع کرنے کی تراکیب بنائیں اور ہر قاری/ مدرس/ ناظم/ درجہ (کلاس) بلکہ ہر طالبِ علم کو مدنی عطیات جمع کرنے کا ہدف دیں۔

﴿14﴾ ہر "**مدنی عطیات مکتب**" پر ذمہ دار بھی بنایا جائے۔ میز، کرسی (کرایہ پر لینے کے بجائے اپنے یا قریبی اہلِ محبت کے گھر سے ترکیب کیجئے)، رسید بُک اور "دعوتِ اسلامی کے خدمتِ دین کے 97 شعبہ جات" والا پرچہ اور رِسالہ "اِصلاحِ اُمّت میں دعوتِ اسلامی کا کردار" وغیرہ کی ترکیب ہو نیز مکتب پر بینر بھی آویزاں کریں۔

﴿15﴾ نگرانِ کابینہ کے مشورے سے اپنے ڈویژن/شہر/ علاقہ میں مدنی عطیات کے لیے مدنی عطیات اجتماع کی ترکیب کریں۔

﴿16﴾ رمضان المبارک کی ستائیسویں شب سے ہر نماز کے بعد اور عیدالفطر کے دِن عید گاہ، مسجد کے باہر، قبرستان میں داخلی دروازے پر "مدنی عطیات" کا بستہ ضرور لگایا جائے۔ **بالخصوص فطرہ جمع کرنے کی ترکیب کریں۔**

﴿17﴾ زکوٰۃ، فطرہ، عطیات، صدقات وغیرہ آمدنی کی مکمل تفصیل عیدالفطر کے بعد 19 دِن کے اندر اندر نگرانِ کابینہ، کابینات مکتب کو روانہ کردیں۔ زکوٰۃ وفطرہ کی رقم ہاتھوں ہاتھ مجلسِ مالیات کو جمع کروا کر رسید حاصل کیجئے تاکہ اسکے شرعی تقاضے پورے کیے جاسکیں۔

﴿18﴾ مرکزی مجلسِ شوریٰ کے دیے ہوئے طریقے کے مطابق جوائنٹ اکاؤنٹ (مجلسِ مالیات) کی ترکیب بنائیں اور تمام تر زکوٰۃ، فطرہ، صدقات وغیرہ اِسی میں جمع کروائیں، رہنمائی کیلئے ضرورتاً مالیات کے متعلقہ ذمہ دار سے رابطہ فرمائیں۔

﴿19﴾ جو چندہ جس مَد یعنی عنوان کے تحت لیا اسی میں خرچ کرنا واجب ہے۔ مثلاً مسجد کے نام پر لیا ہوا چندہ مدرسہ اور دیگر نیک کاموں پر خرچ کردیا تو تاوان (یعنی جتنا خرچ کیا وہ پلّے سے) ادا کرنا پڑے گا، لہٰذا جس سے چندہ لیں اس سے کہیں: "یہ رقم ہمیں ہر نیک کام میں خرچ کرنے کی اجازت دے دیجئے"۔ مستحق کو زکوٰۃ وفطرہ کا مالک بنانا شرط ہے، بِلا حیلۂ شرعی مسجد یا مدرسہ کی تعمیر، مدرسین کی تنخواہ وغیرہ میں خرچ نہیں کرسکتے۔ (جو چندہ مدنی مرکز کے لیے لیا یا دیا گیا، وہ مدنی مرکز میں ہی جمع کروانا ہو

گا)دعوتِ اسلامی کو چندہ دیتے یا حیلہ میں رقم لوٹاتے وقت دینے والا یہ کہے:''یہ رقم جہاں دعوتِ اسلامی مناسب سمجھے وہاں نیک و جائز کام میں خرچ کرے''۔

**اللّٰہ** عَزَّوَجَلَّ ہمیں دعوتِ اسلامی کے ہر مدنی کام کیلئے ہر وقت تیار رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔ **امین بِجاہِ النَّبِیِّ الْاَمین** صَلَّی اللّٰہ تعالٰی علیہ واٰلہٖ وسلَّم

# پاکستان انتظامی کابینہ

**تاریخِ اجراء:** ۱۹ شعبان المعظم ۱۴۳۶ھ، 7 جون 2015ء